"امرأته كانت تعطى ثديها صبيةً واشتهر ذلك بينهم، ثم تقول: لم يكن فى ثديى لبن حين ألقمتها ثديى، ولم يعلم ذلك إلا من جهتها، جاز لابنها أن يتزوج بهذه الصبية". شامى: ۲/۴۰۵(۱)۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند۔

## نکاح اور تولد کے بعد حرمتِ رضاعت کا علم ہوا

سوال[۶۷۰۶]: زید نے ہندہ سے نکاح کیا اور نکاح کو تقریباً تین سال ہوگئے اور اس دوران دو بچے ہندہ کے بطن سے پیدا ہوئے۔ تقریباً تین سال کے بعد معلوم ہوا کہ زید نے ہندہ کی نانی کا دودھ مدتِ رضاعت میں پیا تھا، جس کے سلسلہ میں علماء نے فتویٰ دیا کہ دونوں یکجا نہیں رہ سکتے۔ اس کے بعد دونوں کو الگ الگ کردیا گیا، لیکن زبانی طلاق نہیں ہو پائی ہے۔ اور اس کے بعد زید نے دوسری شادی بھی کرلی ہے۔

تو کیا زید سے الفاظِ طلاق کہلوانا بھی ضروری ہے یا نہیں، اور کیا زید سے جو دونوں بچے ہندہ کے بطن سے پیدا ہوئے ثابت النسب ہیں یا نہیں؟ اور کیا بغیر الفاظِ طلاق کے ہندہ دوسری جگہ نکاح کرسکتی ہے یا نہیں؟ فقط والسلام۔

### الجواب حامداً ومصلياً:

زید کا ہندہ سے نکاح ایسی حالت میں ہوا کہ حرمتِ رضاعت کا علم نہیں تھا، لہٰذا یہ نکاح فاسد ہوا، جو بچے پیدا ہوئے وہ ثابت النسب ہیں (۲)۔ رضاعت کا علم ہونے پر زید زبان سے کہہ دے کہ میں نے ہندہ سے تعلق

---

(۱) (ردالمحتار: ۲۱۲/۳، كتاب الرضاع، سعيد)

(وكذا فى الطحطاوى على الدرالمختار، باب الرضاع: ۹۳/۲، دارالمعرفة بيروت)

(۲) "ويثبت نسب الولد المولود فى النكاح الفاسد، وتعتبر مدة النسب من وقت الدخول عند محمد رحمه الله تعالىٰ، وعليه الفتوىٰ". (الفتاوىٰ العالمكيرية، كتاب النكاح، الباب الثامن فى النكاح الفاسد وأحكامه: ۳۳۰/۱، رشيديه)

"فظاهره أنهما لا يحدان، وأن النسب يثبت فيه، والعدة إن دخل، بحر". (ردالمحتار، كتاب النكاح، باب المهر، مطلب فى النكاح الفاسد: ۱۳۱/۳، سعيد) ............................................ =

زوجیت ختم کردیا، پھر عدت گذار کرہندہ دوسری جگہ نکاح کرے:

"وبحرمة المصاهرة لايرتفع النكاح، حتى لايحل لها التزوج بآخر إلا بعد المتاركة وانقضاء العدة، اه". درمختار. "النكاح لايرتفع بحرمة المصاهرة والرضاع، بل يفسد، اه". "(قوله: إلابعد المتاركة): أى وإن مضى عليها سنون، كما فى البزازية. وعبارة الحاوى: إلا بعد تفريق القاضى أو بعد المتاركة، اه.

وقد علمت أن النكاح لايرتفع بل يفسد، وقد صرحوا فى النكاح بأن المتاركة لايتحقق إلا بالقول إن كانت موصولاً بها كتركتُك أو خليت سبيلك، اه". شامی: ٢/٢٨٣(١)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود عفی عنہ، دارالعلوم دیوبند، ١٤٠٥/٢/٢١ھ۔

## ماں کا بچہ کو دودھ پلانا خلافِ اکرام نہیں

سوال[٦٧٠٧]: اعضاء (گردہ، آنکھ وغیرہ) کی پیوندکاری کو علماء حضرات منع فرماتے ہیں، اس لئے کہ یہ اعضاء انسان کے اجزاء ہیں اور انسان مستحقِ اکرام ہے، اس کا ہر جزو مکرم ہے، کما قال تعالیٰ: ﴿ولقد كرمنا بنى آدم﴾ الآية(٢)۔ کوئی شخص اگر اپنا کوئی جزو کسی کو دے تو یہ خلافِ اکرام ہے۔

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ماں بچے کو دودھ پلاتی ہے، دودھ بھی تو اس کا جزو ہے، وہ کیوں پلاتی ہے، یہ خلافِ اکرام کیوں نہیں؟

---

= "وإذا فرق القاضى بين الزوجين فى النكاح الفاسد .......... ويثبت نسب ولدها؛ لأن النسب يحتاط فى إثباته إحياءً للولد، فيترتب على الثابت من وجه. وتعتبر مدة النسب من وقت الدخول عند محمد رحمه الله تعالىٰ، وعليه الفتوىٰ". (الهداية، كتاب النكاح، باب المهر: ٢/٣٣٢، ٣٣٣، مكتبه شركة علميه ملتان)

(١) (ردالمحتار على الدرالمختار، كتاب النكاح، فصل فى المحرمات: ٣/٣٧، سعيد)

(٢) (سورة بنى إسرائيل: ٧٠)

الجواب حامداً ومصلیاً:

حق تعالیٰ نے انسان کو کرامت بخشی ہے، اس نے ہی دودھ پلانے کا حکم بچے کی ماں کو دیا ہے:
﴿والوالدات يرضعن أولادهن﴾(١) ﴿وأوحينا إلى أمّ موسى أن أرضعيه﴾ الآية(٢)۔ فقط واللہ اعلم۔

حررہ العبد محمود عفی عنہ، دارالعلوم دیوبند۔

---

(١) (سورة البقرة: ٢٣٣)

(٢) (سورة القصص: ٧)